آغا میر نصیر خان احمدزئی بلوچ

# بلوچی لوَذ راہبند

## بلوچی گرامر



بلوچی اکیڈمی کوئٹہ



ملک محمد پناہ مرحوم، وائس چیئرمین بلوچی اکیڈمی کوئٹہ

---

گرامی قدر ملک محمد پناہ "مرحوم"
کا میں انتہائی ممنون ہوں جنہوں
نے اس کتاب کو ترتیب دینے
میں جہاں میری رہنمائی کی وہاں
اس کتاب پر نظر ثانی بھی کی۔
آغا میر نصیر خان احمد زئی

# بلوچی لوٗذ راہبند

# بلوچی گرائمر

مصنف

آغا نصیر خان احمد زئی بلوچ (بی اے)

بلوچی اکیڈمی کوئٹہ

# ابواب کی فہرست    بہرائی لڑہ

صفحہ
تاکدبیم

# دیباچہ

زیرِ نظر کتاب - بلوچی زبان کی گرامر یا صرف و نحو کی د
ایڈیشن ہے - پہلی ایڈیشن ۱۹۶۰ء میں چھاپا گیا تھا - چونکہ پہلے ا
کی تمام کاپیاں ختم ہو چکی ہیں - اور اس کی مانگ دن بدن بڑھ رہ
لہٰذا دوسرا ایڈیشن اسی مطلب کو پورا کرنے کے لئے لکھا گیا ہے
جیسے کہ پہلے ایڈیشن کے دیباچے میں عرض کیا گیا تھا - کہ کسی
کو سیکھنے کے لئے یہ امر ضروری ہے - کہ سیکھنے والے کو -
زبان کی صرف و نحو سے کماحقہٗ واقفیت حاصل کرنا چا
چونکہ بلوچی اور براہوئی زبانوں کو سیکھنے کے لئے - کوئی مست
مفید صرف و نحو کی کتاب موجود نہیں تھا - لہٰذا اس وقت کا اح
کرتے ہوئے میں نے بلوچی اور براہوئی زبانوں کی صرف و نحو
کی ترتیب و تسوید کا سلسلہ شروع کیا - گو کہ انگریزی دور
انگریز عالموں نے ان زبانوں کے متعلق کافی تحقیق کی ہے - گ
سب علم و نحو کے قواعد سے خالی ہیں - اگر کہیں کچھ قواعد کا تذکر
وہ اتنی کافی نہیں - کہ ان زبانوں کے سمجھنے اور سیکھنے میں

خاص مدد مل سکے۔

پہلے ایڈیشن میں بلوچی اور براہوئی زبانوں کے صرف ونحو کو یکجا طور پر جمع کرنے کی۔ اس بنا پر کوشش کی گئی تھی۔ کہ مرکزی بلوچستان میں رہنے والے تمام بلوچ قبائیل دونوں زبانوں کو بطور مادری زبان کے استعمال کرتے ہیں۔ اور یہ اس علاقے کی خاص خصوصیت ہے۔ اسی لئے پہلی ایڈیشن کے مسودے کو۔ چھاپنے سے پہلے جانچنے کے لئے۔ ملک محمد پناہ صاحب مرحوم۔ وائس چیئرمین بلوچی اکیڈیمی کی خدمت میں۔ پیش کیا گیا تھا۔ جو میرے طرح دو زبان بولنے والے قبائلی گروہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ چنانچہ ملک موصوف نے ہماری درخواست کو شرف قبولیت بخش کر۔ پہلے ایڈیشن کی جانچ پڑتال کی۔ جسے بعد میں چھاپا گیا۔ میں ملک صاحب مرحوم کی اس کاوش کا تہ دل سے مشکور ہوں۔ اس دوسری ایڈیشن میں۔ بلوچی اور براہوئی کے صرف ونحو کے کتابوں کو جدا چھاپا جا رہا ہے۔ اس کی وجوہات یہ ہیں۔ پہلے تو اس ایڈیشن میں طرز تحریر پہلے ایڈیشن سے بالکل مختلف ہے۔ دوسری کہ قواعد کو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔ تیسری کہ۔ مثال زیادہ سے زیادہ دی گئیں ہیں۔ تاکہ سیکھنے والے کو ان زبانوں کے سیکھنے میں کوئی کمی محسوس نہ ہو۔ اس صورت میں اگر دونوں کتابوں کو یکجا کرکے۔ ایک کتاب کی صورت میں چھاپا جائے۔ تو کتاب کی ضخامت کے بڑھنے کا قوی امکانات ہیں۔ ممکن ہے۔ قارئین صاحبان کی اکتاہٹ کا سبب بنے۔ دلچسپی سے کتاب کو نہ پڑھیں۔ آخیر میں براہوئی اور بلوچی

زبانوں سے دلچسپی رکھنے والے صاحب علم و ذوق حضرات کی خدمت میں یہ گذارش کروں گا۔ کہ اگر اس کتاب کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد اُن کو اس میں کچھ خامیاں معلوم ہوں تو از راہ نوازش مجھے ضرور مطلع فرمائیں۔ تاکہ آئندہ ایڈیشن شائع ہونے کے وقت ان خامیوں کا ازالہ کیا جا سکے۔

نیک تمناؤں کے ساتھ
نصیر خان احمدزئی بلوچ
۱۸، سریاب روڈ۔ کوئٹہ

اولی در — پہلا سبق

اولی بند — پہلا حصّہ

# چند ضروری اصطلاحات

**آب یا حَرپ / حروف**: یہ وہ تحریری علامات ہیں۔ جو ہم اپنے منہ سے نکلنے والی مختلف آوازوں کے لئے مقرر کرتے ہیں۔

مثلاً = ا ۔ ب ۔ ج ۔ د ۔ وغیرہ ۔

**آبانی رِد بند / حروف تہجی**: (ا) سے ے کر (ی) تک حروف کی عام ترتیب کو حروف تہجی کہتے ہیں۔

مثلاً = ا، ب، پ، ت، ٹ، ج، چ، ح، خ، وغیرہ

**تـوُذ / لفظ**: مختلف حرفوں کے مجموعے کو لفظ کہتے ہیں۔ مثلاً "سُنگ" ایک لفظ ہے۔ جو حروف (س، ن، گ) سے مل کر بنا ہے۔ اور انہی تینوں حروف کا مجموعہ ہے

**جوڑینوک یا کشتاب / اعراب یا حرکات**: یہ حرکات تین ہیں۔ زَبَر، زیر، پیش یہ علامات یوں لکھی جاتی ہیں۔

(۱) (زَبَر یا فتحہ = ـَـ) یہ علامت حرف کے اوپر لکھی جاتی ہے۔ مثلاً = (جبَر) یہ معنی (کپڑا)

(۲) (زیر یا کسرہ = ـِـ) یہ علامت حرف کے نیچے لکھی جاتی ہے۔

مثلاً (ڈِ بہ) بہ معنی (کھُرڈرا)

(۳) (پیش یا ضمہ ءُ) یہ علامت حرف کے اوپر چھوٹے واو کی صورت میں لکھی جاتی ہے۔

مثلاً = (مُج) بہ معنی (دھُند)

**کَشّابی / مُتحرک** ہر وہ حرف جس پر کوئی حرکت ہو گی۔ مُتحرک کہلائے گا۔ نیچے دیئے ہوئے۔ الفاظ کے پہلے حروف مُتحرک ہیں۔

مثلاً = جبَر۔ (کپڑا)۔ زبَر۔ (کھُردرا)۔ مُج۔ (دھُند)

**اوشلوک / ساکن** وہ ہر حرف جس پر حرکت یا علامت نہ ہو۔ اور اُس کے ماقبل (پہلا حرف) حرف مُتحرک ہو۔ اسے ساکن کہتے ہیں

مثلاً = گَپ بہ معنی (بات)

حرف (گ) مُتحرک اور حرف (پ) ساکن ہے۔

**اوشتانکی / سکُون** سکون کے نشان کو جزم کہتے ہیں۔ جو اوندھا دال نما (ہ) نشان ہوتا ہے۔ یہ اس حرف پر لگایا جاتا ہے۔ جس پر حرکت کی علامت نہ ہو۔

مثلاً = گَپْ (بات)

**اوشتانک / موقوف** اگر دو ساکن حروف اکٹھے ہو جائیں۔ تو دوسرے ساکن حرف کو موقوف کہتے ہیں۔

مثلاً = کَسْتْ۔ (دشمنی) گشت کے لفظ میں۔ دوسرا حرف (س) ساکن اور (ت) موقوف کہلائے گا۔

**دیمی**
**ماقبل**

وہ حرف جو دوسرے حرف سے پہلے ہو۔ اُسے ماقبل کہتے ہیں۔
مثلاً = لفظ (جُبر) میں حرف (ر) کا ماقبل (ج) ہے۔

**رندی**
**مابعد**

وہ حرف جو پہلے حرف کے بعد واقع ہو۔ اُسے مابعد کہتے ہیں۔
مثلاً لفظ (بُز)۔ (بکری) میں حرف (ز) حرف (ب) کا مابعد ہے۔

**دوکشابی**
**تنوین**

جب کسی حرف کے آخر میں۔ دو زبریں دو زیریں یا دو پیش آئیں۔ اور اِن سے نون کی آواز پیدا ہو۔ اسے تنوین کہتے ہیں۔ تنوین ہمیشہ عربی الفاظ پر آتی ہے۔
مثلاً = فعلاً۔ نسلاً۔ قولاً وغیرہ

**دوگشتانی**
**تشدید**

ایک ہی حرف کو دو مرتبہ یا دوبار باہم ملا کر۔ پڑھنے کو عربی میں تشدید اور بلوچی میں (دوگشتانی) کہتے ہیں۔ علامت تشدید کو ( ّ ) شد کہتے ہیں۔
مثلاً = پَڈّک (پروانہ)۔ کَڈّگ (کنارہ)۔ رَبڑّ۔ (کیچڑ)
ان تینوں الفاظ میں (ربوڈ) مشدد ہیں۔

**دراجُبکا**
**مد**

یہ علامت جو بلوچی میں عموماً (الف) کے اوپر استعمال ہوتی ہے اُسے کھینچ کر پڑھا جاتا ہے۔ اس کی شکل یہ ( ٓ ) ہوتی ہے۔ اسے مد کہتے ہیں۔
مثلاً = آس (آگ)۔ آپ (پانی)

**اوستوک واؤ / واو مجہول**: یہ وہ ساکن واؤ ہے۔ جس کے ما قبل یا پہلے حرف کی حرکت پیش نہ ہو۔
مثلاً = موکل (رخصت)۔ مووہ (مرثیہ)۔ گوش (کان)

**مالوم واؤ / واؤ معروف**: یہ وہ ساکن واؤ ہے۔ جس کے ما قبل یعنی پہلے حرف کی حرکت پیش ہو۔
مثلاً = مُود (بال)۔ گُرڑ (گرد)۔ بُوم (اُلّو) مُوک (مسام)

**اوشتوک یے / یائے مجہول**: یہ وہ ساکن (ی) ہے۔ جس کے ما قبل یعنی پہلے حرف کے نیچے زیر نہ ہو۔ اور کھل کر نہ پڑھی جائے
مثلاً = ڈیر (انبار)۔ سیر (رجا ہوا)۔ بیر (بدلہ)

**مالوم (یے) / یائے معروف**: یہ وہ ساکن (ی) ہے۔ جس کے پہلے حرف کے نیچے زیر ہو۔ اور کھل کر پڑھی جائے۔
مثلاً = شِیر (دودھ) سِیر (شادی)۔ مِیر (امیر)

**چیریں (ہا) / ہائے مختفی**: یہ وہ (ہ) ہے۔ جو صاف طور پر پڑھنے میں نہ آئے۔ بلکہ صرف اپنے حرف کی حرکت کو ظاہر کرنے
مثلاً = جامہ (قمیص) شانہ (کنگھی)

**پڑینگ / حذف**: عبارت میں سے کسی لفظ کو یا لفظوں میں سے۔ کسی حرف کے گرا دینے کو حذف کہتے ہیں۔

مثلاً = پونسر (ناک) سے پوز (ناک)
بُونسر (تھوتھنی) سے بُوز (تھوتھنی)
دست گٹ (مصروف) سے دسگٹ (مصروف)

پہلے دو حروف کی درمیانی (ن) اور تیسرے حرف کی درمیانی (ت) کو حذف کر دیا گیا ہے۔

**لوڑ گوڑ / اَدغام:** دو ہم مخرج یا ہم جنس حروف کو ملا کو پڑھنے کو اَدغام کہتے ہیں۔

مثلاً = بَدتر - (خراب تر) سے بَتّر (خراب تر)
شَرتر - (اَچھا) سے شَتّر (اَچھا)

**بدل بیوک / حروف عامل:** یہ وہ حروف ہیں، جن کی وجہ سے کلمات کے آخر میں کچھ تبدیلی عمل میں آتا ہے۔ جیسے حروف ندا

مثلاً = خدا سے خدایا
= کریم سے کریما

**صیغہ / وڑسورت:** لفظ کی ہیئت یا ساخت کو کہتے ہیں۔

**لوُذ راہبند / علم صرف:** یہ علم اُن قواعد سے متعلق ہے۔ جو ایک صحیح زبان کو وجود میں لاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے ہم بلوچی زبان کو صحیح طور پر بول اور لکھ سکتے ہیں۔

**آپ یا حروف زانتی / علم ہجا:** یہ علم زبان کی اَبجد اور اعراب کے متعلق ہے۔ اور اِنہی کی ماسیت اور موزونیت کو بیان کرتا ہے۔ اور حروف کو ملا کر۔ اُن کے تلفظ کرنے کے انداز کو بیان کرتا ہے۔

---

## اولی در — پہلا سبق

## دومی بند — دوسرا حصہ

بلوچی زبان کے رسم الخط کے لئے اب تک کوئی نئے حروف تہجی وضع نہیں کئے گئے ہیں۔ اس میں عربی و فارسی ہی کے تیس حروف تہجی استعمال ہوتے ہیں۔ ان میں سے تین عربی زبان کے تین ہندی کے اور بقایا چوبیس حروف فارسی زبان کے ہیں۔

۱۔ فارسی زبان کے حروف = ا، ب، پ، ت، ج، چ، ح
د، ر، ز، ژ، س، ش، غ، ف، ک، گ، ل، م، ن
ں، و، ہ، ی۔

۲۔ عربی زبان کے حروف = ذ۔خ۔ ء

۳۔ ہندی زبان کے حروف = ٹ۔ ڈ۔ ڑ

عربی زبان کے مندرجہ ذیل سات حروف۔ بلوچی الفاظ میں استعمال نہیں ہوتے۔ مگر عربی الفاظ کو لکھنے کی غرض سے استعمال کئے جا سکتے ہیں جو یہ ہیں۔

ث۔ ص۔ ض۔ ط۔ ظ۔ ع۔ ق

مندرجہ بالا تفصیل بیان کرنے کے بعد۔ بلوچی رسم الخط کے مستعمل تیس حروف تہجی کی شکلیں اور آوازیں نیچے بیان کی جاتی ہیں

| حروف تہجی کی علامت | تلفظ حرف | حروف تہجی کی علامت | تلفظ حرف |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱- ا | اَلِف | ۱۷- س | سین یا سا |
| ۲- ب | بے یا با | ۱۸- ش | شین یا شا |
| ۳- پ | پے یا پا | ۱۹- غ | غین یا غا |
| ۴- ت | تے یا تا | ۲۰- ف | فے یا فا |
| ۵- ٹ | ٹے یا ٹا | ۲۱- ک | کاف یا کا |
| ۶- ج | جیم یا جا | ۲۲- گ | گاف یا گا |
| ۷- چ | چے یا چا | ۲۳- ل | لام یا لا |
| ۸- ح | حے یا حا | ۲۴- م | میم یا ما |
| ۹- خ | خے یا خا | ۲۵- ن | نون یا نا |
| ۱۰- د | دال یا دا | ۲۶- و | واؤ یا وا |
| ۱۱- ڈ | ڈال یا ڈا | ۲۷- ء | ہمزہ یا |
| ۱۲- ذ | ذال یا ذا | ۲۸- ہ | ہے یا ہا |
| ۱۳- ر | رے یا را | ۲۹- ی | یے یا یا |
| ۱۴- ڑ | ڑے یا ڑا | ۳۰- ے | یے یا یا |
| ۱۵- ز | زے یا زا | | |
| ۱۶- ژ | ژے یا ژا | | |

**نوٹ** ۱۔ بلوچی حروف تہجی میں نون غنہ بھی ایک حرف شمار ہوتا ہے ۔یعنی وہ نون جو ناک سے پڑھا جائے ۔ اس کی خاص شکل یوں ہوتی ہے ۔ (ں) اس کی آواز ناک سے نکالی جاتی ہے۔ اس کے درمیان میں نون کی طرح نقطہ نہیں ہوتا۔ بلوچی زبان میں یہ حرف کسی لفظ کے آغاز میں نہیں آتا ۔ بلکہ دیگر حروف کے درمیان یا اخیر میں آتا ہے ۔

مثلاً پونسر (ناک)۔ گرانٹز (نتھنے)

گوانٹز (گز پیانہ)۔ شنز (کانٹے دار بوٹی)

مرد ماں (مردم کی جمع) نندان (بیٹھتا ہوں)

---

# دومی در — دوسرا سبق

## بلوچی زبان کی حرکات یا اِعراب

جیسے پہلے بیان کیا جا چکا ہے ۔کہ حروف کو ملانے کے لئے کچھ علامات استعمال کی جاتی ہیں ۔ جنہیں اردو زبان میں حرکات یا اعراب کہتے ہیں ۔اور انہی علامات کو بلوچی میں (جور ڑینوک ) یا کشّاپ کہا جاتا ہے ۔ بلوچی زبان میں ان حرکات کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے ۱۔ چھوٹی آواز والی حرکات ۲۔ لمبی آواز والی حرکات ۔چھوٹی آواز والی حرکات کو تلفظ کرتے وقت ۔آواز کو کھینچنا نہیں پڑتا ۔جبکہ لمبی آواز والی حرکات کو تلفظ کرتے وقت ۔ آواز کو کھینچنا پڑتا ہے ۔

نیچے انہی اعراب کا نقشہ دیا جاتا ہے ۔تاکہ بلوچی زبان سیکھنے والوں کو آسانی رہے ۔

گونڈ تواریں جور ڑینوک — چھوٹی آواز کی حرکات

| بلوچی اعراب | قسم اعراب | مثال | اردو کے ہم وزن الفاظ |
|---|---|---|---|
| = A | چھوٹی آواز کا زَبَر | اَہچ ۔ سے<br>اَت ۔ تھا | اَب<br>رَب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | وَپ ۔ منہ<br>کَپ ۔ آدھا | جَب<br>کَب |
| ِ<br>I | چھوٹی آواز کا زیر | پِس ۔ باپ<br>گِس ۔ گھر<br>اِنت ۔ ہے<br>کِشک ۔ پگڈنڈی | اِس<br>جِس<br>اِن<br>عِشق |
| ُ<br>u | چھوٹی آواز کا پیش | پُش ۔ پھول<br>ٹُل ۔ مینار<br>رُج ۔ دھند<br>ہُح ۔ سب | پُل<br>گُل<br>مُجھ<br>تُم |
| | لمبی آواز کی حرکات = ڈرلج تواریں جوڑنوک | | |
| آ<br>AA | لمبی آواز کا زبر | آس = آگ<br>آف = پانی<br>آج = ہاتھی دانت<br>آسک = ہرن | آگ<br>آپ<br>آج<br>آن |
| ی<br>EE | لمبی آواز کا زیر | رشیر = دودھ | کھیر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | رِپیر = بڈھا<br>رِیک = لکیر<br>رِینگ = گنا | اَمِیر<br>لَکِیر<br>فَقِیر |
| ُو<br>oo | لمبی آواز کا پیش<br>یا<br>واؤ معروف | بُوُد = بال<br>بُوُز = تھوتھنی<br>بُوُچ = تنکا<br>بُوُر = ذرّہ | پھُول<br>بھُول<br>مُول<br>جھُول |
| و<br>o | گول آواز کا واؤ<br>یا<br>واؤ مجہول | کور = اندھا<br>بور = نسواری رنگ<br>گول = سراب<br>گون = ساتھ | گول<br>کوس<br>بول<br>تول |

**نوٹ** = واؤ مجہول کو گول واؤ اس لئے بیان کیا گیا ہے۔ کہ جب یہ حرف لفظ کے درمیان آئے۔ تو اِس لفظ کو تلفظ کرتے وقت منہ کو گول کر کے آواز نکالی جاتی ہے۔

**شد** :۔ شد کے بارے میں پہلے بیان ہو چکا ہے۔ کہ ایک جنس کے دو حرف کو باہم ملا کر پڑھنے کو تشدید کہتے ہیں اور اُس کی علامت کو شد کہتے ہیں۔ جس کی یہ صورت ( ـّـ ) ہوتی ہے۔

| بلوچی اعراب | قسم اعراب | مثال | اردو کے ہم وزن الفاظ |
|---|---|---|---|
| ّ / NN | شد | گُرّتگ = کنارہ<br>بُنّک = دادی۔ نانی<br>گِرّی = لئی کا درخت<br>کُجّڑ = کپڑا | چھلاّ<br>پلاّ<br>مُلاّح<br>بلاّ |

## دو حروف علت کی ملی ہوئی آواز

جب دو حروف علت مل کر۔ آواز پیدا کرتے ہیں۔ تو انکو انگریزی گرامر کی اصطلاح میں (DIPTHONG) کہتے ہیں۔ اس قسم کے بلوچی الفاظ کا چارٹ نیچے دیا گیا ہے۔

| بلوچی اعراب | دو حرفی اعراب | مثال | اردو کے ہم وزن الفاظ |
|---|---|---|---|
| َ وٗ / AU | دو حرفی اعراب | گَوْر = ندی<br>جَوْز = اَخروٹ<br>اَوْر = بارش<br>اہوپ = بیماری | کوَن<br>اَوْر<br>غوَر<br>دَوْر |
| َ ـ ٗ / ی / AI | | شَیْر = اشعار<br>خَیْر = امن<br>مَیْل = تماشا | مَیل<br>بَیل<br>سَیر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | اَیُب = عیب | عیٔب |
| ے / ی / EI | | لیزُگ = میل<br>سیئُر = رہا ہوا<br>خیئُل = فرقہ<br>لُیگار = میلا | |

## بلوچی زبان کے لہجے

(۱) بلوچی زبان کے دو لہجے ہیں۔ مغربی لہجہ و مشرقی لہجہ دونوں لہجوں میں باز الفاظ کے تلفظ کرنے میں فرق ہے۔ مگر تبدیلیٔ تلفظ سے لفظ کے معنی پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ مندرجہ ذیل الفاظ کو مغربی اور مشرقی لہجوں میں اس طرح تلفظ کرتے ہیں۔ نیچے دیا ہوا چارٹ ملاحظہ ہو۔

حروف (و) اور (ی) کی تبدیلی۔

مشرقی لہجے میں حرف (و) کے بجائے حرف (ی) استعمال ہوتا ہے

| مغربی لہجہ | مشرقی لہجہ | بلوچی لفظ کی اردو معنی |
|---|---|---|
| آرُونک | آرینک | مسوڑہ |
| دُسنُونک | دُستینک | کنگن |
| رُوملاس | رِیملاس | برملا |

| | | |
|---|---|---|
| مُوڈ | میڈ | بال |
| سُوَر | سیر | شادی |
| اِستُون | اِستین | بادل |
| زُوَرگ | زِیرَگ | اُٹھانا |
| دُمبُورہ | دَمبیرہ | طنبور |
| خاتون | خاتین | عورت |
| وَسُو | وَسی | ساس۔ خوش دامن |
| تُرُو | تِری | خالہ یا پھوپی |
| حُوَرت | حیرت | چھوٹا |
| زُوم | زیم | بچھوڑ |
| حُور | حیر | حوُر |

(۲) مغربی اور مشرقی لہجوں میں دوسرا فرق یہ ہے۔ کہ بعض الفاظ میں مشرقی لہجہ بولنے والے (غ۔ ف۔ ش۔ ژ۔ خ۔ ث۔ ی) کے حروف کا استعمال کرتے ہیں۔ اور انہی الفاظ میں مغربی لہجہ بولنے والے، مندرجہ بالا حروف کے بجائے (گ۔ پ۔ چ۔ ج۔ ک۔ س۔ ت۔ د) استعمال کرتے ہیں۔ حروف کے ان تغیر و تبدل سے الفاظ کے معنی نہیں بدلتے۔ حرف (و) اور (ی) کی تبدیلی کے حروف کے تلفظ کا چارٹ اوپر بیان کیا جا چکا ہے۔ اس قسم کے دیگر حروف کی تبدیلی کے چارٹ نیچے دیئے جاتے ہیں۔ ملاحظہ ہوں۔

| مغربی لہجہ میں حرف کا استعمال | مغربی لہجہ | لفظ کا اردو معنی | مشرقی لہجہ | مشرقی لہجہ میں حرف کا استعمال |
|---|---|---|---|---|
| ۲ (گ) | وَرَگ | کھانا | وَرَغ | (غ) |
| | نِندَگ | بیٹھنا | نِندَغ | |
| | گُشَگ | کہنا | گُشَغ | |
| | جَنَگ | مارنا | جَنَغ | |
| | وَسپگ | سونا | وَسپغ | |
| | رُمبَگ | دوڑنا | رُمبَغ | |
| | گِندَگ | دیکھنا | گِندَغ | |
| (۳) (پ) | آپ | پانی | آف | (ف) |
| | دَپ | منہ | دَف | |
| | شَپ | رات | شَف | |
| | تَپ | بخار | تَف | |
| | لاپ | پیٹ | لاف | |
| ۴ (و) | زوُر | اُٹھاؤ | زیر | (ی) |
| | دُور | دُور | دیر | |
| | سُور | شادی | سیر | |
| | حورُت | چھوٹا | حیرت | |
| | مُود | بال | مید | |

| مغربی لہجہ میں حرف کا استعمال | مغربی لہجہ | لفظ کا اردو معنی | مشرقی لہجہ | مشرقی لہجہ میں حرف کا استعمال |
|---|---|---|---|---|
| ۵ ( چ ) | مَرَوچی | آج | مروشی | ( ش ) |
| | رو پچ | دن | روشن | |
| | چہ | سے | شہ | |
| | نیم روچ | دوپہر | نیم روش | |
| | شُوچن | سوئی | سیشن | |
| (۶) ( ج ) | واجہ | آقا | واژہ | ( ژ ) |
| | واج | رفتار | واژ | |
| | بوجگ | کھولنا | بوژگ | |
| ( ۷ ) ( ت ) | بُوتہ | ہو گیا ہے | بیشہ | ( ش ) |
| | کتہ | کیا ہے | کشہ | |
| | | مارا ہے | | |
| ( ۸ ) ( ح ) | بجن | کھولا | بخت | ( خ ) |
| | رَحت | پالان | رَخت | |
| (۹) ( ک ) | گنوک | پاگل | گنوخ | ( خ ) |
| | گوک | گائے | گوخ | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مہروک | مرُدہ | مہروخ | |
| کنوک | کرنے والا | کنوخ | |
| جنوک | مارنے والا | جنوخ | |

مشرقی لہجہ میں بعض الفاظ کو مختصر کر کے تلفظ کرتے ہیں۔ جو مغربی لہجہ میں مستعمل نہیں۔ چارٹ ملاحظہ ہو

| مغربی لہجہ | مشرقی لہجہ | مشرقی لہجہ میں تلفظ کا اختصار |
|---|---|---|
| گوشیت | گوشیت | شیت ۔ (وہ کہتا ہے) |
| روگا اِنت | روغا اِنت | روغین ۔ (وہ جا رہا ہے) |
| کنگا اِنت | کنغا اِنت | کنغین ۔ (وہ کر رہا ہے) |
| نِشتنگ اِنت | نِشتغ اِنت | نِشتغین ۔ (وہ بیٹھا ہے) |

## سیمی در — تیسرا سبق

**لوُذ / لفظ** — زبان بامعنی الفاظ سے بنتی ہے۔ الفاظ کی دو قسمیں ہوتی ہیں ۱۔ کلمہ اور ۲۔ مہمل۔

**ماناداریں لوُذ / کلمہ** — الفاظ کا وہ مجموعہ۔ جس کے معنی سمجھ میں آئیں اسے کلمہ کہتے ہیں۔

جیسے = مُنی براسں شُت۔ میرا بھائی گیا۔
گوک شیر دَنت ۔ گائے دودھ دیتی ہے۔

**بے ماناتیں لوٹز / مہمل** — الفاظ کا وہ مجموعہ جس کے کوئی معنی نہ ہوں مہمل کہلاتا ہے۔
جیسے = براسں ۔ ما ۔ شُت
= دَنت ۔ گوک ۔ شیر

**پِرد / فقرہ** — صحیح طور پر۔ ترتیب دیئے ہوئے۔ بامعنی الفاظ کے مجموعے کو فقرہ کہتے ہیں۔

مثال ١۔ گوک لوگی ساہدارے انت } بامعنی فقرہ ہے۔
١۔ گائے ایک پالتو جانور ہے
١۔ اِنت ۔ لوگی سا بدارے ۔ گوک } بے معنی فقرہ ہے۔

---

٢۔ کچک در آدیں مردم ءَ سرا وکیت
٢۔ کُتا اجنبی آدمی کو دیکھ کر بھونکتا ہے } بامعنی فقرہ ہے
٢۔ وکیت۔ سرا مردم۔ کچکءَ ۔ درآدیں } بے معنی فقرہ ہے

---

٣۔ ڈگار جسکگا انت
٣۔ زمین ہل رہی ہے } بامعنی فقرہ ہے
٣۔ اِنت۔ ڈگار۔ جُسکگا } بے معنی فقرہ ہے

---

**لوزانی ۔ آزا** بلوچی زبان میں الفاظ کی آٹھ قسمیں ہیں۔
**الفاظ کی قسمیں**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ نام / اسم | ۲۔ اِروزی نام / اسم ضمیر | ۳۔ سفتی نام / اسم صفت |
| ۴۔ کارگوئگیں نام / فعل | ۵۔ کارسفتی نام / متعلق فعل | ۶۔ نیام لوز / حرف رابطہ |
| ۷۔ اوار لوز / حرف عطف | | ۸۔ توار لوز / حرف ندا |

## چارمی در — چوتھا سبق

### اولی بند — حصّہ اول

**نام / اسم** — اِسم اُس لفظ کو کہتے ہیں۔ جس سے کسی انسان۔ جانور۔ جگہ۔ یا چیز کا نام سمجھا جائے۔ لفظی معنوں کے اعتبار سے اسم کی پانچ قسمیں ہیں۔

۱- کَس نام / اسم نکرہ

۲- خاص نام / اسم معرفہ

۳- گل نام / اسم جمع

۴- ہرداتی نام / اسم مادیہ

۵- حال نام / اسم کیفیہ

۱ کَس نام / اسم نکرہ — یہ اسم ایک ہی قسم کی مختلف چیزوں کا نام ہوتا ہے۔

مثال ۱- اُشتر (اونٹ) ۲- کُپشک (قمیص) ۳- پُل (پھول)

۴- کاٹار (خنجر) ۵- چم (آنکھ) ۶- مردم (آدمی)

---

۲- خاص نام / اسم معرفہ — یہ اسم خاص شخص یا جگہ یا چیز کا نام ہوتا ہے

۱- دل مراد = ایک خاص آدمی کا نام ہے۔

۲- ھنگول = ایک خاص دریا کا نام ہے۔

۳- ماران = ایک خاص پہاڑ کا نام ہے۔

۴- تُربَت = ایک خاص شہر کا نام ہے۔

---

خاص نام / اسم معرفہ — اس معرفہ کی پانچ قسمیں ہوتی ہیں۔

**داتگیں نام**
**۱- خطاب**

حکومتیں بعض دفعہ کچھ لوگوں کو ان کی خدمات کے صلے میں ایک اعزازی نام عطا کرتی ہیں۔ جسے خطاب کہا جاتا ہے۔ جیسے۔ نواب۔ شاناسی۔ سردار۔ میر میران

**پرلبتگیں نام**
**۲- لقب**

بعض دفعہ انسان ذاتی کردار کی مثبت یا منفی خصوصیت کی وجہ سے شہرت پاتا ہے۔ لوگ اُسے عزت بخشنے یا مذمت کرنے کی خاطر۔ ایک اعزازی یا مذموم نام سے موسوم کرتے ہیں۔ جسے لقب کہا جاتا ہے۔ جیسے۔ سرجار (جاں نثار)۔ زحم جن (شمشیرزن) جستہ پاد (بھگوڑا)۔ دَپ بلہ (منہ پھٹ)۔

**شاہری نام**
**تخلص**

وہ حضرات جو شاعری میں کمال رکھتے ہیں۔ اپنے اصلی نام کے علاوہ۔ اپنا ایک مختصر نام۔ اشعار میں استعمال کرنے کے لئے رکھتے ہیں۔ جسے تخلص کہتے ہیں۔
مثلاً = نقیبر۔ شاد۔ شاہین۔ سودائی۔ ناچار

**زرتگیں نام**
**کنیت**

دنیا میں مرد ہو یا عورت۔ اُن کے اصلی نام ہوتے ہیں۔ مگر بعض دفعہ وہ اپنے بچوں کے نام سے موسوم ہو جاتے ہیں۔ اِس قسم کے اسما کو کنیت کہتے ہیں۔
جیسے۔ لشکران ورپس (لشکراں کا ابو)
گرانازء ماس (گراناز کی امی)

**زانگی نام**
**عرف**

بعض دفعہ اِنسان اپنے اصلی نام کے علاوہ کسی اچھی یا بری وجہ سے۔ کسی دوسرے نام سے موسوم ہو جاتا

ہے۔ اس قسم کے نام کو عرف کہتے ہیں ۔

جیسے = کریم بخش سے کریی

گل محمد سے گلو

دلمراد سے دلو

زر خاتون سے زرتی

III ۲۔ کل نام / اسم جمع: یہ جاندار یا غیر جاندار چیزوں کے گروہ کا نام ہوتا ہے ۔

مثال = لشکر ۔ (فوج)

راج ۔ (قبیلہ)

ٹولک ۔ (طائفہ)

جنج ۔ (برات)

رمنگ ۔ (ریوڑ)

تِگ ۔ (اونٹوں کا گلہ)

گورُم ۔ (گائیوں اور بیلوں کا گلہ)

ٹکہ ۔ (گھوڑوں کا گلہ)

میگھ ۔ (دنبوں کا ریوڑ)

بزگل ۔ (بکریوں کا ریوڑ)

باہر ۔ (گدھوں کا گلہ)

زاگل ۔ (میمنوں کا ریوڑ)

رم ۔ (پرندوں کا غول)

کونگ ۔ (پرندوں کا غول)

جار ۔ (چڑیوں کی ڈار)

ہر ذاتی نام / اسم مادیہ: یہ اُن تمام مادی اشیا کا نام ہے۔ جن سے دوسری چیزیں بنائی جا سکتی ہیں ۔

جیسے = ۱۔ آرت (آٹا) = ۲۔ شیر (دودھ)

۳۔ دار (لکڑی) = ۴۔ آسِن (لوہا)

۵۔ سُہر (سونا) = ۶۔ زر (چاندی)

---

۵ V

حالی نام یہ وہ اسم ہے۔ جو کسی چیز کی وصف یا حالت۔ یا

اسم کیفیہ کیفیت کو ظاہر کرے۔

مثال= ۱۔ سَر پدی = (سمجھ) = وصف

۲۔ مُرزی = (بلندی) = وَصف

۳۔ دراجی = (لمبائی) = وَصف

۴۔ بے وسی = (مجبوری) = حالت

۵۔ ناداری = (مُفلسی) = حالت

۶۔ گلامی = (غلامی) = حالت

۷۔ ورنائی = (جوانی) = حالت

۸۔ ہال = (اکڑان) = کیفیت

۹۔ ببر = (بدلہ) = کیفیت

۱۰۔ خَندَگ = (ہنسنا) = کیفیت۔

---

## دومی بند حصہ دویم

---

### لفظ کے ترکیبی اعتبار سے اسم کی قسمیں

لفظ کے ترکیبی اعتبار سے اسم کی تین قسمیں ہیں۔

۱ بن لوٹذ / اسم مصدر

۲ دریکیتگیں نام / اسم مشتق

۳ کہنیں نام / اسم جامد

I ۱- بُن لوٹذ نام / اسم مصدر — یہ اسم صرف کام کے کرنے کو ظاہر کرتا ہے جس میں کام کے زمانے کا کوئی تعین نہیں ہوتا ہے بلوچی زبان کے مغربی لہجہ میں - اس کا آخری حرف (گ) ہوتا ہے - اور مشرقی لہجہ میں (غ)

| مغربی لہجہ | مشرقی لہجہ | اردو معنی | مغربی لہجہ | مشرقی لہجہ | اردو معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| وَرَگ | وَرَغ | کھانا | گِرَگ | گِرَغ | لینا |
| تَچگ | تَچغ | دوڑنا | پَٹگ | پَٹغ | تلاش کرنا |
| کُشگ | کُشغ | قتل کرنا | کَپگ | کَپغ | گرنا |
| آہگ | آہغ | آنا | خَندگ | خَندغ | ہنسنا |
| بَرَگ | بَرَغ | لے جانا | مِرَگ | مِرَغ | مَرنا |
| دَیگ | دَیغ | دینا | رَوگ | رَوغ | جانا |
| مِڑگ | مِڑغ | لڑنا | وَسپگ | وَسپغ | سونا |
| جَنگ | جَنغ | مارنا | گِڈگ | گِڈغ | اونگھنا |

II ۲- درکپتنگین نام / اسمِ مشتق — یہ اسم - اسم مصدر سے نکلتا ہے۔ اس کی پانچ قسمیں ہیں۔

(i) کنوک / اسم فاعل (ii) بیوک / اسم مفعول (iii) جاہی نام / اسم ظرف

(iv) اسبابی نام / اسم آلہ (v) بُن لوذ؛ حاسل / حاصل مصدر

---

i کنوک نام / اسم فاعل — یہ وہ اسم ہے۔ جو کام کرنے والے کو ظاہر کرتا ہے۔ اس کے بنانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ مصدر کے آخری حرف کو جو (گ یا غ) ہوتا ہے۔ اُسے گرا کر اس کی جگہ پر لفظ (وک) لگایا جاتا ہے۔

مثال =

| بُن لوذ (اسم مصدر) | کنوک نام۔ (اسم فاعل) | اردو معنی |
|---|---|---|
| کُشنگ (قتل کرنا) | کُشوک = | قاتل۔ قتل کرنے والا |
| نبیسنگ (لکھنا) | نبیسوک = | نویسندہ۔ لکھنے والا |
| گُرُفنگ (بُنتا) | گُرُفوک = | بُننے والا |
| جنگ (بھاگنا) | جہوک = | بھگوڑا۔ بھاگنے والا |
| وَرگ (کھانا) | وَروک = | پیٹو۔ کھانے والا |
| مڑگ (لڑنا) | مڑوک = | جنگجو۔ لڑنے والا |

| | | |
|---|---|---|
| گُشنگ (کہنا) | گشُوک = | راوی۔ کہنے والا |

(ii) بیوک نام / اسم مفعول : یہ وہ اسم ہے۔ جس پر کسی فعل کا اثر واقع ہو۔ اس کے بنانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ مصدر کے آخری حرف کو جو (گ یا غ) ہوتا ہے۔ دور کرکے اس کی جگہ پر (گیں) کے لفظ کو لگایا جاتا ہے۔ تو اسم مفعول بنتا ہے۔

| بُن لوز۔ (اسم مصدر) | بیوک نام۔ (اسم مفعول) | اردو معنی |
|---|---|---|
| کُشنگ = (قتل کرنا) | کُشتگین | مقتول۔ قتل کیا گیا |
| شوشنگ = (فروخت کرنا) | شوشتگیں۔ | بکا ہوا۔ فروخت شدہ |
| سوچگ = (جلانا) | سوتگین | سوختہ۔ جلا ہوا |
| گُونگ = (بننا) | گوفتگین | بُنا ہوا۔ |
| جنگ = (مارنا) | جتگین | پٹا ہوا۔ |
| وَرگ = (کھانا) | وارتگیں | کھایا ہوا۔ |
| دِرّگ = (پھاڑنا) | دِرتگیں | پھٹا ہوا |

(iii) جاہی نام / اسم ظرف : یہ اسم کام کے وقت یا جگہ کو ظاہر کرتا ہے۔

مثال:۔

| بُن لوز۔ (اسم مصدر) | جاہی نام (اسم ظرف) | اردو معنی |
|---|---|---|
| دست شودگ (ہاتھ دھونا) | دَست شود | ہاتھ دھونے کا برتن |

| | | |
|---|---|---|
| دان چوپگ = (اناج کو کوٹنا) | دان چوب | اوکھلی |
| گیچگ = (چھاننا) | گیچن | چھاننی |

(۱۷) **اسبابی نام / اسم آلہ** :- یہ اسم کام کے کرنے کے وسیلہ کو ظاہر کرتا ہے اسکے بنانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ مصدر کے آخری حرف کو جو (گ یا غ) ہوتا ہے۔ اُسے دور کر کے اس کی جگہ پر حرف (ہ) کی ایزادی کی جاتی ہے ۔

**مثال** =

| بُن لوَ ذُ = (اسم مصدر) | اسبابی نام اِسم آلہ | اُردو معنی |
|---|---|---|
| روپگ = (جھاڑو دینا) | روپہ | جھاڑو |
| تاپگ = (سینکنا) | تاپہ | توا |
| سُمبگ = (سوراخ کرنا) | سُمبہ | برما |
| پکھ کنگ = (ناپنا) | پکھ | ناپ |
| داغ دیگ = (داغ دینا) | دازن | داغنے کا لوہا |

(۷) **بُن لوَ ذُ ءِ حاصل / حاصل مصدر** :- یہ اسم مصدر کی حالت یا کیفیت کو ظاہر کرتا ہے ۔

| بُن لوَ ذُ ۔ (اسم مصدر) | بن لوَ ذُ ءِ حاصل (حاصل مصدر) | اردو معنی |
|---|---|---|
| گندگ = (دیکھنا) | گندک | ملاقات |

| | | |
|---|---|---|
| آزمائینگ = (آزمانا) | آزمات | آزمائش |
| رُمائگ = (فرمان کرنا) | رُمات | فرمان |
| چکاسگ = (امتحان لینا) | چکاس | امتحان |
| رُمبگ = (دوڑنا) | رُمب | دوڑ |

III ۲ **کہنیں نام** / **اسم جامد** یہ وہ اسم ہے۔ جو مصدر سے نہیں بنتا

مثال = (i) ماڑی = (محل) (v) دیم = (چہرہ

(ii) چم = (آنکھ) (vi) میچ = (میز)

(iii) گس = (گھر) (vii) کاتار = (خنجر)

(iv) پونز = ناک) (viii) زحم = (تلوار)

## سیمی بند — تیسرا حصہ

**حساب پکّ** / **اسم عدد** یہ وہ اسم ہے۔ جو کسی اسم کی تعداد کو ظاہر کرتا

(i) اسم اگر ایک چیز ہو۔ تو اُسے کہتے ہیں۔ (یک یعنی واحد۔

(ii) اسم اگر ایک چیز سے زیادہ ہو۔ تو اُسے کہتے ہیں یعنی جمع

## بلوچی زبان میں واحد سے جمع بنانے کا طریقہ

بلوچی زبان میں واحد سے جمع بنانے کے دو طریقے ہیں۔

**أ** **اولی وڑ — پہلا قاعدہ** اسم واحد کے بعد (آن) کا لفظ بڑھانے سے اسم جمع بن جاتا ہے۔

## بدنءِ آزاہانی نام — (جسم کے اعضا کے نام)

| یک = (واحد) | باز = (جمع) | یک = (واحد) | باز = (جمع) |
|---|---|---|---|
| سَر (سر) | سَران = (سروں) | زُبان = (زبان) | زُبانان = (زبانیں) |
| سَفر (سر) | سَفر = (سروں) | گُرزن = (گردن) | گُردنان = (گردنیں) |
| دَست (ہاتھ) | دَستان = (ہاتھوں) | چَم = (آنکھ) | چمان = آنکھیں |
| گوش (کان) | گوشان = (کانوں) | پونز = (ناک) | پونزان = (ناکوں) |
| دیم (چہرہ) | دیمان = (چہرے) | دَپ = (منہ) | دَپان = (منہوں) |
| مُوک (بال) | مُودان = (بالوں) | دَنتان = (دانت) | دَنتانان = (دانتوں) |
| مید (بال) | میدان = (بالوں) | پاد = (پاؤں) | پادان = (پاؤں) |
| بانک (بازو) | باسکان = (بازوؤں) | لنک = (انگلی) | لنکُکان = انگلیاں |
| گوڈ (گھٹنا) | گوڈان (گھٹنے) | کوپگ = (کندھا) | کوپگان = (کندھے) |
| سرین (کمر) | سرینان = (کمریں) | ران = (ران) | رانان = (رانیں) |
| مسک (کندھے کی پشت) | مسکان (کندھوں کی پشت) | پُشت = (پیٹھ) | پُشتان (پیٹھیں) |
| سُرونک (کہنی) | سُرونکان (کہنیاں) | گُٹ = (گلا) | گُٹان (گلے) |
| بُرولانک (آبرو) | بُروانکان (آبروؤں) | پیشانی = (ماتھا) | پیشانیان (ماتھے) |
| ذیل (ناخن) | ذیلان (ناخنوں) | گرانز = (تھنا) | گرانزان (تھنے) |
| ریش (داڑھی) | ریشان (داڑھیاں) | | |
| برُوت - مونچھ | بروتان (مونچھیں) | لاپ = (پیٹ) | لاپان (پیٹوں) |

## کَس وکامانی ناھم (رشتہ داروں کے نام)

| یک = (واحد) | باز = (جمع) | یک = (واحد) | باز = (جمع) |
|---|---|---|---|
| پس یا پت (باپ)<br>بلاس یا برات (بھائی) | پسان یا پتان ۔ باپوں<br>براسان یا براتان<br>(بھائیوں) | ماس یا مات (ماں)<br>گہُار ۔ (بہن) | ماسان یا ماتان (مائیں)<br>گہُاران (بہنیں) |
| زاماس یا زامات<br>(داماد) | زاماسان یا زاماتان<br>(دامادوں) | جنک ۔ (لڑکی) | جنکان ۔ (لڑکیاں) |
| ترُدُ یا تری<br>(خالہ یا پھوپھی) | ترُدان یا تریان<br>(خالائیں یا پھوپھیاں) | پُچ (بیٹا) | پچان ۔ (بیٹے) |
| ناکوزاک<br>(چچیرا بھائی۔)<br>(ماموزاد بھائی) | ناکوزاکان<br>(چچیرا بھائیوں۔)<br>(ماموزاد بھائیوں) | نشار<br>(بہو) | نشاران<br>(بہوئیں) |
| ناکو ۔ (چچا یا ماموں) | ناکوان<br>(چچاؤں ماموؤں) | پیرک<br>(دادا یا نانا) | پیرکان<br>(دادے یا نانے) |
| جَن (بیوی) | جنان ۔ (بیویاں) | مَرز (خاوند) | مرزان (خاوندوں) |
| بلک ۔ (دادی یا نانی) | بلکان ۔<br>(دادیاں یا نانیاں) | ہپوک<br>(سوکن) | ہپوکان ۔<br>(سوکنیں) |

| دُبیکچ۔ (سالی یا نند) | دُسیکچان (سالیاں یا نندیں) | دُسرک (خُسر) | دُسرکان۔ (خسروں) |
|---|---|---|---|
| زاگ (بچہ) | زاگاں (بچے) | چُک (بچہ) | چُکان (بچے) |
| نواسگ (نواسہ یا پوتا) | نواسگان (نواسے یا پوتے) | بانک۔ (بیگم) | بانکان (بیگمات) |

سابدارانی نام (جانوروں کے نام)

| یک (واحد) | باز (جمع) | یک (واحد) | باز (جمع) |
|---|---|---|---|
| اسپ (گھوڑا) | اسپان (گھوڑے) | گوک (بیل) | گوکان (بیلوں) |
| بُز (بکری) | بُزاں (بکریاں) | حَر (گدھا) | حَران (گدھے) |
| پس (بھیڑ) سیاہ پس۔ (بکری) | پسان (بھیڑیں) سیاہ پسان (بکریاں) | اُشتر (اونٹ) | اُشتران (اونٹوں) |
| کُچک۔ (کتا) اسپے پس۔ (بھیڑ) | کُچکان (کتے) اسپے پسان (بھیڑیں) | بینگ (کتا) | بینگان (کتے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شیر (شیر) | شیران (شیروں) | ڈگی (گائے) | ڈگیاں (گائیں) |
| میہی (بھینس) | میہان (بھینسیں) | گرگ (بھیڑیا) | گرگان (بھیڑیے) |
| روبا (لومڑی) | روباآن (لومڑیاں) | پاچن (بکرا) | پاچنان (بکرے) |
| آسک (ہرن) | آسکان (ہرنوں) | گڈ (پہاڑی بکری) | گڈان (پہاڑی بکریاں) |
| گرانڈ (مینڈھا) | گرانڈان (مینڈھے) | ڈاچی (اونٹنی) | ڈاچیاں (اونٹنیاں) |
| لاغ (گدھا) | لاغان (گدھے) | ہیڑو (نراونٹ) | ہیڑوان (نراونٹوں) |
| مزار (شیر) | مزاران (شیردل) | ہیل (ہاتھی) | ہیلان (ہاتھیوں) |
| ماڈن (گھوڑی) | ماڈان (گھوڑیاں) | زیان (گھوڑا) | زیانان (گھوڑے) |

مُرغانی نام — پرندوں کے نام

| | | | |
|---|---|---|---|
| یک (واحد) | از (جمع) | یک (واحد) | از (جمع) |
| جنگل - چڑیا | جنگلان (چڑیاں) | توتی (طوطا) | تونیان (طوطے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بکوت (کبوتر) | بکوتان (کبوتروں) | بکورر (کبوتر) | بکورران (کبوتروں) |
| شاتُکی (قمری) | شاتُکان (قمریاں) | کردس (مُرغا) | کردسان (مُرغے) |
| نیکنک (مرغی) | نیکنکان (مُرغیاں) | بٹ - (بطخ) | بٹان (بطخیں) |
| باڑد (بیٹر) | باڑداں (بیٹریں) | کبک (چکور) | کبکان (چکوریں) |
| اَنج - (بطخ) | اَنجان (بطخیں) | گراگ (کوّا) | گراگان (کوّوں) |
| بانز - (باز) | بانزاں (بازوں) | چُکیپک (چوزہ) | چُکیپکان (چوزوں) |
| چوری (چوزہ) | چوریاں (چوزوں) | شاہین (شاہین) | شاہینان (شاہینوں) |

**دومی وڑ**
**دوسرا قاعدہ**

اسم جمع بنانے کا دوسرا قاعدہ یہ ہے۔ کہ اگر اسم کا آخری حرف (ہ) ہو۔ تو ایسے اسموں کے جمع بنانے کے لئے لفظ (آن) کے بجائے لفظ (گان) لگایا جاتا ہے۔

| یک (واحد) | باز (جمع) | یک - (واحد) | باز (جمع) |
|---|---|---|---|
| گل (گلہ) | گلگان (گلے) | چوچہ (بچہ) | چوچگان (بچے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رمہ (ریوڑ) | رمگان (ریوڑوں) | پاوہ (پائے) | پاوگان (پا |
| کوچہ (وادی) | کوچگان (وادیاں) | روفہ (جھاڑو) | روفگان (جھا |
| کوپہ (کندھا) | کوپگان (کندھوں) | تولہ (گیدڑ) | تولگان (گیدڑ |
| پیتہ (پہیہ) | پیتگان (پہیوں) | مورہ (منکا) | مورگان (منک |
| پنجہ (پنجہ) | پنجگان (پنجے) | روتہ (انتڑی) | روتگان (انتڑیا |
| درہ (درہ) | درگان (درے) | پرتہ (پرسا) | پرتگان (پرسا |
| کیسہ۔ (جیب) | کیسگان (جیبوں) | نرینہ (مرد) | نرینگان (مردا |
| زائفہ (عورت) | زائفگان عورتیں | آرہ (آری) | آرہ گان (آریا |
| نذارہ (نظارہ) | نذارگان (نظارے) | کوچہ (وادی) | کوچگان (وادیاں |
| خوشہ (خوشہ) | خوشگان (خوشے) | تورہ (توبرا) | تورگان (توبر |
| غلہ (گندم) | غلگان (گندموں) | تنکہ (تنکہ) | تنکگان (تنکے |

# چارمی بند — چوتھا حصہ

**ذات جنس:** جنس سے مراد یہ ہوتا ہے۔ کہ اسم کی جنس کیا ہے؟ آیا وہ نر ہے۔ یا مادہ۔ یا مشترک ہے۔ جو نر میں بھی شمار ہو سکتا ہے۔ اور مادہ میں بھی یا بالکل کسی جنس۔ نر یا مادہ سے تعلق نہیں رکھتا ہے۔ بلوچی زبان میں جنس کی چار قسمیں ہوتی ہیں۔

(i) **نرذات / مذکر:** یہ ظاہر کرتا ہے۔ کہ اسم نر یا مذکر ہے۔

(ii) **مادہ زات / مونث:** یہ ظاہر کرتا ہے۔ کہ اسم مادہ یا مونث ہے۔

(iii) **ہوریں زات / مشترک:** یہ اسم ظاہر کرتا ہے۔ کہ اسم نر یا مذکر بھی ہو سکتا ہے۔ اور مونث بھی ہو سکتا ہے۔

(iv) **بے زات / بے جنس:** بے جان چیزوں کے نام اسی زمرے میں آتے ہیں

(i) **نرزات / مذکر:** مذکر کی مثالیں۔

| پس | واجہ | ناکو | پیرک | بزرگ | نریان |
|---|---|---|---|---|---|
| باپ | آقا | چچا یا ماموں | دادا یا نانا | اونٹ | گھوڑا |

(ii) ماده زات / مونث

| ماس | بانک | ترو | ربکک | ڈاچی | مادِن |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ماں | بیگم | پھوپھی یا ممانی | دادی یا نانی | اونٹی | گھوڑی |

(iii) ہوریں زات / مشترک جنس

| دژمن | زاگ | سیاد | ناکو زاک |
| --- | --- | --- | --- |
| دشمن | بچہ | رشتہ دار | چچازاد یا ماموں زاد |

دشمن ۔ بچہ ۔ رشتہ دار ۔ چچا زاد ۔ ماموں زاد مذکر بھی اور مونث بھی ہو سکتے ہیں ۔ اس قسم کے اسما مشترک جنس کہلاتے ہیں ۔

(iv) بے زات / بے جنس

| سنگ | پشک | زہم | میچ | غالی |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| پتھر | قمیض | تلوار | میز | قالین |

مندرجہ بالا تمام اسما ۔ بے جان ہیں ۔ لہذا ان کی کوئی نر یا مادہ جنس نہیں ہوتی ہے ۔ اس واسطے بے جنس اسما کہلاتے ہیں ۔

(i) نر زات / مذکر ۔ بلوچی زبان میں بہت سے اسما جو جاندار ہوتے ہیں ۔ ان کے مذکر اور مونث کے لئے جدا جدا الفاظ

ہوتے ہیں۔ ان اسما کے دیگر جاندار اسموں کی جنس کو ظاہر کرنے کے لئے اُن کے شروع میں (نر) اور (مادگیں) یا (مردین) اور (جنین) کے الفاظ اسم کے ساتھ بطور سابقہ کے لگا کر ان کی جنس کو ظاہر کیا جاتا ہے۔

---

نیچے دیئے ہوئے چارٹ میں بلوچی زبان کے اُن جاندار اسما کے مذکر اور مونث کی نشان دہی کی گئی ہے جن کے لئے جدا الفاظ استعمال ہوتے ہیں۔

## انسانی رشتوں کے مذکر و مونث جنس کے جدا نام

| نریں = (مذکر) | مادگیں = (مونث) | نریں = (مذکر) | مادگیں = (مونث) |
|---|---|---|---|
| پِس۔ پِت = (باپ) | ماس۔ مات۔ (ماں) | مردین (مرد) | جنین (عورت) |
| براس۔ برات = (بھائی) | گہار (بہن) | نرینہ (مرد) | زاایفہ (عورت) |
| پُج۔ زاگ (بیٹا) | جنک۔ منڈ بیٹی | مرد (خاوند) | جن (بیوی) یا زال |
| ناکو۔ ناخو۔ (چچا۔ ماموں) | تُرو۔ تری (پھوپھی۔ خالہ) | گلام۔ (غلام) | مولِد۔ (لونڈی) |
| واجہ۔ واژہ مالکِ (آقا) | بانک۔ گودی (مالکن) (بیگم) | بچ (لڑکا) | جنک (لڑکی) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وشرک (خسر) | وسٔو۔ وسی (ساس) | سالونک (دولھا) | بانور (دلھن) |
| برازاک (بھتیجا۔ بھتیجی) | گہارزاک (بھانجا بھانجی) | زامانس۔ زاماث (داماد) | لشار (بہو) |
| پسو۔ (سوتیلا باپ) | ماتو (سوتیلی ماں) یا ماتن | چورو (لڑکا) | جنک (لڑکی) |
| چد براس (سوتیلا بھائی) | چدگہار (سوتیلی بہن) | وشرک ناگ (سالہ) | ویکیچ (سالی) |
| وسبراس (ساتھی) | وسگہار (سہیلی) | خاسپر سالہ | وسکیچ (سالی) |

## جانوروں اور پرندوں کے مذکر ومونث جنس کے جدانام

| | | | |
|---|---|---|---|
| نریں = (مذکر) | مادگیں (مونث) | نریں = (مذکر) | مادگیں (مونث) |
| گوک (بیل) | ڈگی (گائے) | نریاں = (گھوڑا) | مادون گھوڑی |
| لاغ (گدھا) | حر (گدھی) | گرانڈ = مینڈھا | میش (دنبی) |
| بیڑو (اونٹ) | ڈاچی (اونٹنی) | کچک = کتا | منڈ کتیا |
| بنگ (کتا) | ہنڈ کتیا | پاچن = بکرا | بز (بکری) |

| کرُوس = (مرغا) | تکنیک (مرغی) | | |
|---|---|---|---|

**دومی ورڈ — دوسرا قاعدہ** جانوروں اور پرندوں کے اسما - جن کے مذکر و مونث جنسوں کو ظاہر کرنا مقصود ہو۔ تو اُن کے آگے نزین اور ماوگین کے الفاظ بطور سابقہ لگایا جاتا ہے ۔

## مثال

| نزین = (مذکر) | ماوگیں (مونث) | نزین - (مذکر) | ماوگین (مونث) |
|---|---|---|---|
| نزین مزار (شیر) | ماوگیں مزار (شیرنی) | نزین ہم - (ریچھ) | ماوگیں ہم (ریچھنی) |
| نزین گرگ (بھیڑیا) | ماوگیں گرگ (مادہ بھیڑیا) | نزین میہی (بھینسا) | ماوگیں میہی - (بھینسیں) |
| نزین ترلہ (گیدڑ) | ماوگیں تولہ (مادہ گیدڑ) | نزین کپوت - (کبوتر) | ماوگیں کپوت (کبوتری) |
| نزین تاؤس (مور) | ماوگیں تاؤس (مورنی) | نزین توتی (نر طوطا) | ماوگیں توتی مادی طوطا |

**سیمی ورڈ — تیسرا قاعدہ** انسانوں کے دو اسما - جن کے مذکر و مونث جنس کو ظاہر کرنے کے لئے جدا لفظ موجود نہیں۔ ان کے مذکر و مونث جنسوں کو ظاہر کرنے کے لئے ۔ نام کے سامنے مردین اور جنیں کے الفاظ بطور سابقہ لگائے جاتے ہیں ۔ بعض دفعہ نرینہ اور زالینہ کے الفاظ بھی استعمال ہوتے ہیں ۔

## مثال

| | | | |
|---|---|---|---|
| نریں = (مذکر) | مارگیں - (مونث) | نریں - (مذکر) | مارگیں = (مونث) |
| مردیں شاہر (شاعر) | جنین شاہر (شاعرہ) | مردیں اُستاد (اُستاد) | جنین اُستاد (اُستادنی) |
| مردیں ڈاکسر (ڈاکٹر) | جنین ڈاکسر (لیڈی ڈاکٹر) | مردیں زاگ (لڑکا) | جنین زاگ (لڑکی) |
| مردیں چُک (لڑکا) | جنین چُک (لڑکی) | نرینہ ڈاکسر (ڈاکٹر) | زالیفہ ڈاکسر (لیڈی ڈاکٹر) |
| نرینہ شاگرد (طالب) | زالیفہ شاگرد (طالبہ) | | |

(iii) ہوریں زات / مشترک جنس: ہوریں زات مُشترک جنس کے اسماء ہیں۔ جن سے پتہ نہیں چلتا ہے کہ اسم مذکر ہے۔ یا مونث۔ اسم مذکر بھی ہو سکتا ہے۔ اور مونث بھی۔ لہٰذا اس قسم کے ناموں کو مُشترک جنس کہتے ہیں۔

## مثال

| ہوریں زات / مشترک جنس | اردو لفظ کے معنی | کیفیت |
|---|---|---|
| سیاد - سیال | رشتہ دار | رشتہ دار مذکر بھی ہو سکتا ہے۔ اور مونث بھی |
| سنگت | دوست | دوست ″ ″ |

| | | |
|---|---|---|
| ناکوزاک | چچازاد یا ماموں زاد | چچا زاد مذکر بھی ہو سکتا ہے اور مونث بھی |
| زاگ یا چوچک | بچہ | بچہ " " |
| نو<br>ڈاکسر | شیرخوار بچہ<br>ڈاکٹر | شیرخوار بچہ " "<br>ڈاکٹر |
| مرگ یا مرغ | پرندہ | پرندہ " " |
| اولاک<br>شاہر | باربرداری کا جانور<br>شاعر | باربرداری جانور " "<br>شاعر " " |
| نوکر | خدمت گار | نوکر " " |
| شاگرد | شاگرد | شاگرد " " |
| استاد | استاد | استاد " " |

(۱۷) بے زات: بے جان چیزوں کی کوئی جنس نہیں ہوتی ہے۔ لہذا
بے جنس: وہ سب بے جنس کے زمرے میں آتے ہیں۔

مثال

| بے زات | بے جنس | بے زات (بے جنسی) | بے زات | بے جنس |
|---|---|---|---|---|
| بامب = (چھت) | سُہر = (سونا) | در = (دروازہ) | زر = (چاندی) | سنگار = (تلوار) |

| دگّی (دروازہ) | لُڑ = (تلوار) | پورغ = (کوئیلہ) | توپک = (بندوق) | شیر = (دودھ |
|---|---|---|---|---|
| سِنگ = (پتھر) | گوشت = (گوشت) | پُشک = (قمیص) یا جامگ = (قمیص) | روغن = گھی | کوہ = (پہاڑ) |
| برنج = (چاول) | دریاپ = (دریا) | گلّہ = (گندم) | زِرہ (سمندر) | سا = (جو) |
| پونز = (ناک) | دَپ = (منہ | دیم = (چہرہ) | دُر = (موتی) | دستونک (کنگن) |
| گلّہ گندیم (گیہوں) | پُونزگ (شہنائی) | | | |

## پنجمی بند     پانچواں حصہ

**حال حالت**: حالت سے یہ مراد ہوتی ہے۔ کہ اسم کا دوسرے الفاظ کے ساتھ فقرے میں کیا تعلق ہے۔ اور وہ کس حالت میں استعمال ہوا ہے۔ بلوچی زبان میں تین جدا حالتیں ہیں۔

| (i) کنوکی حال | (ii) بیوکی حال | (iii) وازداری حال |
|---|---|---|
| حالت فاعلی | حالت مفعولی | حالت اضافی |

(i) **کنوکی حال** حالت فاعلی: اس حالت سے یہ ظاہر ہوتا ہے۔ کہ اسم کوئی کام کر رہا ہے۔

مثال =

(۱) آوءُ گواریت = (بارش برستی ہے)

(۲) مَن ایشا کُرتَنُ = (میں نے یہ کیا)

(۳) توءُ دم بُرتیئے = (آپ تھک گئے)

(۴) پیرہم دستبندی کُرتنت = (اُمرا نے بھی اطاعت کی)

(ii) **حالت مفعولی / بیوکی حال** : اس حالت سے یہ ظاہر ہوتا ہے۔ کہ اسم پر خود کوئی کام کیا گیا ہے۔ اور کام کا اثر اس پر واقع ہوا ہے۔

مثال =

(۱) مرد مُشکے کُشت = (آدمی نے چوہا مارا)

(۲) ڈگارءَ آوءُر تر کرُت = (بارش نے زمین گیلی کردی)

(۳) اُستا د حساب وانینیت = (اُستاد حساب پڑھاتا ہے)

(۴) آمنی براس ءَ کُشتنت = (اس نے میرے بھائی کو قتل کیا)

(iii) **حالت اضافی / وازداری حال** : یہ حالت ایک اسم کی دوسرے اسم کے ساتھ تعلق یا رشتے کو ظاہر کرتی ہے۔

**مثال** (۱) جنک ءِ پاد = (لڑکی کی پاؤں)

(۲) اسپ ءِ گردن = (گھوڑے کی گردن)

(۳) کوہ ءِ سُنٹ = (پہاڑ کی چوٹی)

**نوٹ** = (i) بلوچی زبان میں۔ اسم کے واحد ہونے کی صورت میں اضافت کا نشان (ءِ) ہے۔ جیسے کہ اوپر کی مثالوں میں بیان کیا گیا ہے۔

(ii) اور اسم کی جمع کی صورت میں اضافت کا نشان (آنی) ہے

(۱) جنکانی پاد = (لڑکیوں کی پاؤں)

(۲) آسپانی گردن = (گھوڑوں کی گردنیں)

(۳) کوہانی سُنت = (پہاڑوں کی چوٹیاں)

---

## پنچمی در      پانچواں سبق

---

**نام بدل یا اوزی نام** وہ الفاظ جو اسم کے بجائے استعمال ہوتے
**اسمِ ضمیر** ہیں۔ اسم ضمیر کہلاتے ہیں۔

**مثال** = (i) شکران بازارءَ شت۔ آہی چیزان میز ءِ سرا ایرکن

(i) شکران بازار گیا۔ اُس کی چیزوں کو میز پر رکھ دو

(ii) مزار آت۔ آہی براسءَ توار کن

(ii) مزار آیا۔ اُس کے بھائی کو بلاؤ

(iii) مَن اُتن۔ (iii) میں آگیا

جیسے کہ اوپر کی مثالوں سے واضح ہوگیا۔ کہ (آہی) اور (من) کے الفاظ دو ناموں کی جگہ استعمال ہوئے ہیں۔ لہٰذا یہی الفاظ جو ناموں کی جگہ استعمال ہوئے ہیں۔ ان کو اسم ضمیر (نام بدل) کہتے ہیں۔

**نام بدل ءِ وڑ**
**اِسمِ ضمیر کی اقسام**:- اسم ضمیر کی پانچ قسمیں ہیں۔

(i) جندی نام بدل
ضمائر شخصی

(ii) زورہ پریں نام بدل
ضمائر تاکیدی

(iii) جستی نام بدل
ضمائر استفہامی

(iv) پیش داریں نام بدل
ضمائر اشارہ

(v) چکاری نام بدل
ضمائر موصولہ

(i) **جندی نام بدل**
**ضمائر شخصی:** یہ وہی الفاظ ہیں۔ جو اشخاص کے متعلق ہوتے ہیں۔ ان کے استعمال سے۔ متکلم (گشوک) یعنی بات کرنے والا۔ حاضر (ساڑی) یعنی سننے والا۔ غائب (ناساڑی) غیر موجود۔ شخص کا پتہ چل جاتا ہے۔

| یک - (واحد) | بار (جمع) | جند- شخص |
|---|---|---|
| من - (میں) (حالت فاعلی) | ما - ہم | گشوک - ضمیر متکلم |
| منا - (مجھے) (حالت مفعولی) | مارا یا آمارا (ہمکو) | " - " |
| منی - (میرا) (حالت اضافی) | مہی یا آمہی ہمارا | " - " |

| تو یا تہ - (تم) حالت فاعلی | شما یا شوا (آپ) | ساڑی ضمیر حا... |
|---|---|---|
| ترا - تجھے حالت مفعولی | شمارا یا شوارا تہتیں یا (آپکو) | " " |
| نہی - تیرا حالت اضافی | شمی یا شوہی (تمہارا) | " " |
| آ - (وہ) | آ = (وہ) | ناساڑی ضمیر غا... |
| آیا - ایشا - (اُسکو - اِسکو) | آبان - ایشان (اُنکو - اِنکو) | " - " |
| آہی - ایشی - (اس کا - اِسکا) | آبانی - ایشانی (اُن کا - اِنکا) | " - " |

گشوک بات کرنے والے کو متکلم کہتے ہیں - جیسے کہ من (...

(i) ضمیر متکلم ما یا اُنّا (ہم) -

ساڑی وہ شخص جس سے بات کی جائے اسے حاضر کہتے...

(ii) ضمیر متکلم : جیسے کہ - تو یا تہ (تو)، شما یا شوا (آپ یا...

ناساڑی وہ شخص جو موجود نہ ہو - اور اُس کے بارے...

(iii) غائب : بات کی جائے - اُسے غائب کہتے ہیں -

جیسے کہ آ (وہ) + آ (وہ)

زور بریں نام بدل یہ وہ ضمائر ہیں - جو تاکید کرنے کے -

(i) ضمائر تاکیدی : استعمال کئے جاتے ہیں - ضمیر شخصی (ا...

نام بدل) کے بعد (وت یا جند) کا لفظ استعمال کرنے سے ضمیر تاکیدی بن جاتا ہے۔

| جند - (ضمیر) | یک - (واحد) | باز - (جمع) | حال - حالت) |
| --- | --- | --- | --- |
| گشوک (متکلم) | منی جند یا من وت (میں خود) | مئی جند یا ماوت (ہم خود) | حالت فاعلی<br>حالت مفعولی<br>حالت اضافی |
| سازی (حاضر) | تئی جند - تو وت (تو خود) | شمئی جند - شماوت (آپ یا تم خود) | ” |
| ناسازی (غائب) | آہی جند - آوت (وہ خود) | آیانی جند - آوت (وہ خود) | ” |

**مثال۔**

(۱) آوت مناگشت - یا آہی جند مناگشت۔ (اُس نے خود مجھے کہا)

(۲) آوت اُداشتنت یا آیانی جند اُداشتنت - (وہ خود وہاں گئے)

(۳) تووت کلم ءَ زُر تے یا تئی جند کلم ءَ زرت۔ (تو نے خود قلم اٹھایا)

(۴) شماوت اِدا آتکگت - یا شمی جند اِدا آتکگت۔ (آپ یا تم خود یہاں آئے ہو)

(۵) منً وت دُز ءَ گپتگ - یا منی جند دز ءَ گپت - (میں نے خود چور کو پکڑا)

(۶) ماوت گس ءَ یلہ داتگ یا مئی جند گس ءَ یلہ دات (ہم نے خود گھر کو چھوڑ دیا)

جستی نام بدل    یہ ضمائیر سوال کرنے کے لئے استعمال ہوتے
(iii) ضمائیر استفہامی ہیں۔

مثال

| کسے ءِ | کیِنگ | پہ چے پہ | کہا کہو | کہام | ہتام | چے | کئے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کسکو | کیسا | کیوں | کہاں | کونسا | کونسا | کیا | کون |

(۱) اِے مرد کئے انت ؟ (یہ آدمی کون ہے ؟)
(۲) دوشی کئے آسگت ؟ (کل رات کون آیا تھا؟)
(۳) اے چے انت ؟ (یہ کیا ہے ؟)
(۴) چے لوٹے ؟ (کیا مانگتے ہو ؟)
(۵) لوگ ءِ تہا کہام مردم انت ؟ ۔ (کونسا آدمی کمرے کے اندر ہے؟
(۶) تام پشک ءَ لوٹئے ؟ ۔ (کونسی قمیض مانگتے ہو؟)
(۷) کجا روئے ؟ (کہا جاتے ہو ؟)
(۸) اے کتاب کئیگ اِنت ۔ (یہ کس کی کتاب ہے ؟)
(۹) سکئے ءَ داتے ۔ (کسکو دیا ؟)
(۱۰) سکئے را کُشتے ۔ (تو نے کسے مارا؟)

---

(iv) ضمائیر اشارہ پیش واریں نام بدل یہ ضمائیر اشارہ کرنے کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔

| بانز (جمع) | یک (واحد) |
| --- | --- |
| اے = (یہ)<br>ایشان (انکو) | اے (یہ)<br>ایشا۔ ایشا۔ (اسکو)<br>ایش (یہ) |
| آ = (وہ)<br>آیان ۔ آہان۔ آدان (انکو) | آ = (وہ)<br>آیا۔ آہا۔ آدا (اس کو)<br>آیارا ۔ |

(۱) اے بچک ءَ گوانک جن ۔ (اس لڑکے کو بلاؤ۔)

(۲) ایشا دہ روپئی بدے (اس کو دس روپے دے دو۔)

(۳) ایش کئے اِنت۔ (یہ کون ہے۔)

(۴) ایشان بُجکیں ۔ (ان کو (مویشیوں) ہانکو۔)

(۵) آمنی براس اِنت ۔ (وہ میرا بھائی ہے)

(۶) آہا بیار ۔ (اس کو لاؤ)

(۷) آیاں دیم دئے ۔ (انکو روانہ کردو)

(۸) آدان بوتائین ۔ (ان کو بلاؤ)

(۹) آ آمنت (وہ اے)

(۱۰) ایشان بے بر (ان کو لے جاؤ)

**(۷) ضمیر موصولہ** — **چکاری نام بدل** یہ وہ ضمیر ہے۔ جو پہلے کہے ہوئے اسم یا ضمیر کے ساتھ تعلق ظاہر کرے۔

| ہرچی کہ | ہمائی کہ | آ کہ | ہما | ہما کہ |
|---|---|---|---|---|
| جو کچھ | جس کا | جو کہ | جو | جس کو |

(۱) ہما کہ ہوش داریت۔ پچار نہ کنت۔ (جس کو عقل ہو۔ وہ غیبت نہیں کرتا۔)

(۲) ہرچی کہ بدیئے۔ خدائی داد انت۔ (جو کچھ دو۔ وہ خدا کا عطیہ ہے)

(۳) ما ہما مردمان دوست دارن۔ ہما کہ گو ما شر اَنت۔
(ہم اُن آدمیوں کو عزیز رکھتے ہیں۔ جو ہمارے ساتھ اچھے تعلقات رکھتے ہیں)

(۴) ہما قلم کہ سرے پُرشتگ۔ جوڑ کننگ لوٹیت۔
(وہ قلم جس کا نب ٹوٹ گیا تھا۔ مرمت مانگتا ہے)

(۵) اے ہما مردم انت۔ ہما کہ زی دیستغ
(یہ وہی آدمی ہے۔ جسے کل دیکھا تھا۔)

(۶) چے اے کارچ انت۔ ہما کہ من وتی دیم ءَ گندگا اُن
(کیا یہ خنجر ہے۔ جسے میں اپنے سامنے دیکھ رہا ہوں)

(۷) ما ہما لوگ ءَ یلہ داتن۔ ہمائی تہا کہ اُمری منتن۔
(ہم نے وہی مکان جس میں مدتوں سے رہتے تھے۔ چھوڑ دیا)

(۸) اے پچھانی پیٹی ئَ گار کرت ۔ ہماکرمن آرتگنتُن ۔

(اس نے وہ پیٹی کپڑوں کی گم کر دی ۔ جو میں لایا تھا)

(۹) ہما زاگ کہ ماس وپس ءِ مرتگنت ۔ چوری اِنت ۔

(وہ بچہ جس کے ماں باپ مر چکے ہوں ۔ یتیم ہے)

(۱۰) اے لگس ۔ ہماکہ من تہا ئے ما نین ۔ جوائیں ءِ اِنت ۔

(یہ مکان ہیں جس میں رہتا ہوں ۔ اچھا ہے)

---

# ششمی در — چھٹا سبق

---

## اولی بند — پہلا حصّہ

---

**سفتی نام** — **اسم صفت** اسم صفت وہ اسم ہے ۔ جو کسی چیز یا شخص یا جگہ کی کوئی خوبی یا برائی یا شکل و صورت یا حجم یا رنگت کے بارے میں کچھ ظاہر کرے ۔

اسم صفت کی پانچ قسمیں ہیں ۔

(۱) **حالی سفت** — صفت کیفیت

(۲) **کساسی سفت** — صِفت مقداری

(۳) **حسابی سفت** — صفت عددی

(۴) **پیش داریں سفت** — صفت اشارہ

(۵) **چکاری سفت** — صفت نسبتی

(i) **حالی سفت / صفت کیفیت** — یہ صفت کسی اسم کی بھلائی یا برائی یا رنگ یا کیفیت کو ظاہر کرتی ہے۔

**مثال** ۔

(۱) یلیں مرد = (بہادر آدمی)
(۲) گندگیں بچک = (شریر لڑکا)
(۳) بورین اسپ = (بھورا گھوڑا)
(۴) زردین رنگ = (پیلا رنگ)
(۵) وشین آمب = (میٹھا آم)
(۶) دراجیں ساد = (لمبی رسی)

---

(ii) **کِساسی سفت / صفت مقداری** — یہ صفت اِسم کی مقدار کو ظاہر کرتی ہے۔

**مثال** =

| بس | ہَر | ہرّیک | چیزے | چیے | گیشتر | باز |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کافی | ہَر | ہَر ایک | کچھ | کچھ | بہت زیادہ | بہت |
| پرّ | کم ۔ کگ ۔ تُوشک | نیم | درستین ۔ کلیں ۔ تیوگیں ۔ مید | | | |
| کچھ نہیں | تھوڑا سا | آدھا | سب ۔ تمام | | | |

منی لاپ باز درد کنت = (میرے پیٹ میں بہت درد ہے)

منا چیزے درمان بدئے = (مجھے کچھ دوائی دے دیں۔)

اے نان منا بس انت = (یہ روٹی مجھے کافی ہے۔)

من ہچ نہ لوٹاں = (میں کچھ نہیں مانگتا ہوں۔)

آدمی ورستیں ہستی ءَ گار کرت = (اُس نے اپنی ساری دولت گنوادی۔)

ہر زاگ کتابے لوٹیت = (ہر لڑکا ایک کتاب طلب کریگا۔)

من نیمروچ ءِ نیم ءَ وتی اسکول ءَ گوازینتگ = (میں نے آدھا دن اپنے اسکول میں گزارا۔)

منا سوبین بیگ ءِ کم اومیت انت۔ = (مجھے کامیابی کی کم اُمید ہے۔)

ہر یکے زہر آت = (ہر ایک ناراض تھا)

براما پرتو چیزے زر لوٹیت = (برام تیرے لئے کچھ رقم مانگتا ہے۔)

---

## حسابی صفت

صفت عددی — یہ صفت اسم کی تعداد کو ظاہر کرتی ہے۔ یا عددوں کی درجہ بندی کو بیان کرتی ہے۔

صفت عددی کی چار قسمیں ہوتی ہیں۔

---

بُوُرُد حساب — رِد حساب

(۱) ———— عــدد
پکچ بازی

۲ ———— عدد کی ترتیب ـ صفت عددی
کپی چُنڈی

۳ ———— عدد تضعیفی

۴ ———— عدد کسری

---

پُوُرُد حساب

(۱) ———— عدد اسم کی پوری تعداد کو ظاہر کرتا ہے
عــدد
مثال

| اول | دہ روپئ | یانزدہ لوگ | پنچ مرد | دو اسپ | دوم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پہلا | دس روپے | گیارہ گھر | پانچ آدمی | دو گھوڑے | دوسرا |

(۱) منی دہ اسپ اَنت ـ (میرے دس گھوڑے ہیں)
(۲) پنچ مرد پیداک اَنت ـ (پانچ آدمی آ رہے ہیں)
(۳) یانزدہ لوگ سوتنت ـ (گیارہ گھر جل گئے)
(۴) منا دہ روپئ بدئے ـ (مجھے دس روپے دے دو)
(۵) من جماعت ءَ اول درکپتگُن (میں جماعت میں اول رہا۔)
(۶) بالاچ گوئے ءِ تہا دومی درکپت ـ (بالاچ دوڑ میں دوسرے نمبر پہ آیا)

رد حساب

۲- **صفت عددی** ' صفت عددی - عدد کی ترتیب کو بتلاتا ہے -
اس کے بنانے کا طریقہ یہ ہے - کہ عدد کے بعد لفظ (می) بڑھا یا جائے
تو صفت عددی بن جاتا ہے -

| دومی آسپ | پنجمی مرد | یانزدہمی لوگ |
| --- | --- | --- |
| دوسرا گھوڑا | پانچواں آدمی | گیارہواں گھر |

(۱) دومی اسپ گوءِ کٹت = (دوسرے گھوڑے نے دوڑ جیت لی)
(۲) پنجمی مرد منا جت = (پانچویں آدمی نے مجھے مارا)
(۳) یانزدہمی لوگ ءَ دُزّ سنگ کرت -
(گیارہویں گھر میں چور نے نقب زنی کی)
(۴) اسے گپتو ششمی برے تہا نشتہ انت -
(یہ قصہ چھٹے باب میں لکھا ہوا ہے -)
(۵) من جماعت ءِ تہا اول در آتگاں (میں جماعت میں اول آیا ہوں)
(۶) بالاچ گورءِ تہا دومی در کپت
(بالاچ دوڑ میں دوسرے نمبر پر آیا -)

---

۳- رکھ بازی
عدد تضعیفی - یہ عدد ظاہر کرتا ہے - کہ عدد کو کتنے بار بڑھایا

گیا ہے۔ اِس کے بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ عدد کے بعد دسر۔ ونڈ
ہمیکس۔ ہمیخدر۔ بر) کے لفظ بڑھانے سے عدد تضعیفی بن جاتا
ہے۔

| چار ہمیخدر | ہفت ہمیکس | سے ونڈ | دو سر | دہ بر |
|---|---|---|---|---|
| چار گُنا | سات گنا | تین گنا | دس گنا | دس دفعہ |

**مثال** =

(۱) چگ رِ آپ دہ سرَ دَت رچشے کا پانی دس گنا بڑھ گیا ہے)

(۲) آپح گنار ءِ۔ براس وپہر۔سے وَنڈ زیات اِخت۔
(بہن سے بھائی کا حصہ تین گنا زیادہ ہے)

(۳) گوک اش گرسک ءِ ہفت ہمیکس مَستِرانت۔
(بیل بچھڑے سے سات گنا بڑا ہے)

(۴) تو دہ بر بیا۔ منا نہ رگندئے۔
(تو دس دفعہ آ۔ مجھے نہیں پائے گا۔)

(۵) منا ہشت ہمیخدر آرت بدئے۔
(مجھے آٹھ گنا آٹا دے دو۔)

---

کپی جُنڈی

۴۔ عدد کسری یہ صفت عدد کے کسر یا جزو کو ظاہر کرتی ہے۔

| ہفت وشش | شش ویک | پنج دو | چار یک | سے یک |
|---|---|---|---|---|
| چھ بٹہ سات $\frac{6}{7}$ | ایک بٹہ چھ $\frac{1}{6}$ یا چھٹا حصہ | دو بٹہ پانچ $\frac{2}{5}$ | ایک بٹہ چار $\frac{1}{4}$ یا چوتھائی | ایک بٹہ تین $\frac{1}{3}$ یا تہائی |

مثال =

(۱) اسے ڈگارٹھے یک مَنِیگ اِنت = (اس زمین کا ایک بٹہ تین یا ایک تہائی میرا ہے)

(۲) مَن پیداوارءِ چار یک ءَ تہ ادئیں = (میں پیداوار کی چوتھائی تم کو دوں گا)

(۳) زراکانی پنج و دو بہر ناساڑی اَنت = (بھوں کا دو بٹہ پانچ حصہ غیر حاضر ہے۔)

(۴) اِسے زرانی شش یک مَنیگ اِنت (اس رقم کا چھٹا حصہ میرا ہے)

---

بیمش داریں سفت

(۱۷) صفت اِشارہ      یہ صفت نام کی طرف اِشارہ کرتی ہے

| یک | (واحد) | باز | (جمع) |
|---|---|---|---|
| اِسے | آ | اِسے | آ |
| یہ | وہ | یہ | وہ |

مثال:

(۱) اے پشّی اِنت ۔ (یہ بلی ہے ۔)

(۲) اے اُشتر اَنت ۔ (یہ اونٹ ہیں ۔)

(۳) بگند آ بچک ءَ ۔ (اس لڑکے کو دیکھو ۔)

(۴) آ ۔ مردمان بیار ۔ (اُن آدمیوں کو لاؤ ۔)

(۵) من اِے کتابان پَسَند کنین ۔ (میں ان کتابوں کو پسند کرتا ہوں)

(۶) اُستاد آ ذاگان نا پَسَند کنت ۔ (اُستاد اُن بچوں کو پسند نہیں کرتا ۔)

---

## چکاری سفت

(۷) **صفت نسبتی** یہ صفت نام کے ساتھ ۔ مقامی ۔ خاندانی یا مذہبی تعلق کو ظاہر کرتی ہے ۔ اس کے بنانے کا طریقہ یہ ہوتا ہے کہ نام کے بعد (ی) کے حرف کو بڑھانے سے صفت نسبتی بن جاتی ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| بجا سورابی | بجار سوراب کا رہنے والا | نام کا مقام کے ساتھ تعلق |
| مُراد کلندرانی | مراد جو کلندرانی قبیلے سے تعلق رکھتا ہے ۔ | نام کا خاندان کے ساتھ تعلق |
| ہیبت ذگری | ہیبت جو ذگری فرقہ سے تعلق رکھتا ہے | نام کا مذہب کے ساتھ تعلق |

# دومی بند　　　　دوسرا حصہ

سفت ءِ درجہ بندی

درجات صفات　صفت کی ان اقسام۔ صفت عددی۔ صفت مقداری۔ صفت اشارہ۔ صفت نسبتی۔ صفت کیفیت میں سے صرف صفت کیفیت کی درجہ بندی ہوتی ہے۔ صفت کیفیت کے درجہ بندی کے اعتبار سے تین درجے ہوتے ہیں۔

۱۔ اولی درجہ / تفضیل نفسی　۲ دومی درجہ / تفضیل بعض　۳ سیمی درجہ / تفضیل کل

---

اولی درجہ

۱۔ تفضیل نفسی　یہ وہ درجہ ہے۔ جو نام کی صفت کو بیان کرتا ہے مگر اُس کے فرق کو ظاہر نہیں کرتا۔

مثال =

(۱) براہم دلاور اِنت　( براہم بہادر ہے )

(۲) بانُز شر رنگین جنکے اِنت　( بانُو خوبصورت لڑکی ہے۔)

(۳) اے برزیں دَرَ چکے اِنت　( یہ اونچا درخت ہے )

(۴) من پچکین بچکے اُن　( میں ٹھنگنا لڑکا ہوں )

## دومی درجہ

۲- **تفضیل بعض** یہ درجہ دو اسموں کی صفتوں کا فرق ظاہر کرتا ہے
اور یہ درجہ اس طرح بنتا ہے۔ کہ پہلے درجے کی صفت کے آخیر
لفظ ( تر ) یا اُس کے سامنے لفظ ( باز ) بڑھایا جاتا ہے۔

(۱) براہم اش بیبکرءَ (دِلاور تر) انت۔ (براہم بیبکر سے زیادہ
بہادر ہے۔)
یا
(۱) براہم اش بیبکرءَ (باز دلاور) انت۔ ( " )

(۲) بانوشہ مہنازءَ (شررنگ تر) انت (بانو مہناز سے زیادہ
خوبصورت ہے۔)
یا
(۲) بانوشہ مہنازءَ (باز شررنگ) انت ( " )

(۳) اے دَرَچک اُرح آ دَرَچکءَ (برز تر) انت۔
(یہ درخت اُس درخت سے زیادہ اونچا ہے۔ یا
(۳) اے دَرَچک اُرح آ دَرَچکءَ (باز بُرز) انت
(یہ درخت اُس درخت سے زیادہ اونچا ہے )

(۴) مَن چہ آ بَچکءَ (ٹنک تر) اُن
یا
(میں اُس لڑکے سے زیادہ ٹھنگنا ہوں )
(۴) مَن چہ آ بَچکءَ (باز ٹنک) اُن
(میں اُس لڑکے سے زیادہ ٹھنگنا ہوں )

---

## سیمی درجہ

۳- **تفضیل کل** یہ وہ درجہ صفت ہے۔ جو بہت سی چیزوں پہ

